حدیث کے معنی إذا أراد التامين ہوئے تو اس سے جہر آمین ثابت نہیں ہوتا۔

علاوہ اس کے ایک دوسری حدیث میں جس کو امام احمد نسائی دارمی نے روائت کیا ہے آیا ہے فان الامام یقول آمین کہ امام بھی آمین کہتا ہے۔اس سے بھی معلوم ہوا کہ آمین بالجہر نہ تھی۔ اگر جہر ہوتی تو امام کے فعل کے اظہار کی ضرورت نہ پڑتی۔

اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوا کہ مقتدی فاتحہ نہ پڑھے۔ کیونکہ اگر مقتدی پر فاتحہ لازم ہوتا تو آپ فرماتے جب تم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین پڑھو تو آمین کہو۔ بلکہ یوں فرمایا کہ جب امام ولا الضالین کہے تو تم آمین کہو۔ معلوم ہوا کہ فاتحہ کا پڑھنا امام پر ہی لازم تھا۔ دوسری حدیث میں اور بھی تصریح فرمادی کہ اذا امن القاری فامنوا ۔ جب قرائت پڑھنے والا آمین کا ارادہ کرے تو تم بھی آمین کہو۔ پس اگر مقتدی بھی قاری ہوتا تو آپ صرف امام کو قاری نہ فرماتے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# بلند آواز سے آمین کہنا

## حدیث۲۳

عَنْ وَائِلِ بْنِ حَجَرٍ أَنَّهُ صَلَّى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا بَلَغَ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَاالضَّآلِّيْنَ قَالَ اٰمِيْن اخفٰى بها صَوْتَهُ.

( رواه الحاكم :٢٩٦٤، والطبراني و الدارقطني:١٢٥٠، وأبو يعلى وأحمد:١٨٤٩٩ )

وائل بن حجر سے روائت ہے کہ اس نے رسول کریم ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی۔ حضور ﷺ جب غیر المغضوب علیھم ولاالضالین کو پہنچے تو آپ نے پوشیدہ آواز سے آمین کہی۔

اس حدیث کو حاکم ،طبرانی ،دار قطنی ،ابویعلیٰ اور امام احمد نے روائت کیا۔
یہ حدیث آمین کے اخفا میں نص ہے۔اس کی سند صحیح ہے۔

حدیث سمرہ بن جندب ﷺ اس کی تائید کرتی ہے کہ جب وہ نماز پڑھاتے تو دو بار خاموش ہوتے۔ایک بار جب نماز شروع کرتے دوسری بار جب ولا الضآلین کہتے۔لوگوں نے اس پر انکار کیا تو انہوں نے ابی بن کعب کو لکھا۔حضرت ابی بن کعب نے جواب میں لکھا کہ سمرہ جیسے کرتا ہے ٹھیک ہے۔اس حدیث کو دار قطنی واحمد نے

بسند صحیح روائت کیا۔ ابوداؤد کی روائت میں سمرہ بن جندب نے ان دونوں سکتوں کو رسول کریم ﷺ سے بیان کیا۔ ظاہر ہے کہ پہلا سکتہ ثنا کے لئے تھا اور دوسرا جو ولا الضالین کے بعد ہوتا وہ آمین کہنے کے لئے تھا۔ معلوم ہوا کہ آمین پوشیدہ تھی۔ اس حدیث کی سند آثار السنن میں صالح لکھی ہے۔

امام طحاوی ابووائل سے روائت کرتے ہیں کہ حضرت عمر و علی رضی اللہ عنہما بسم اللہ شریف اور اعوذ اور آمین جہر نہیں کرتے تھے۔ طبرانی کبیر میں ابووائل سے روائت کرتے ہیں کہ حضرت علی و عبداللہ (بن مسعود) رضی اللہ عنہما بسم اللہ اور اعوذ اور آمین بلند آواز سے نہیں کہتے تھے۔ جوہر النقی میں بحوالہ ابن جریر طبری ابووائل سے روائت ہے کہ حضرت عمر و علی رضی اللہ عنہما بسم اللہ اور آمین اونچی نہیں کہتے تھے۔

حدیث وائل بن حجر پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ اس میں شعبہ نے تین خطائیں کیں۔ اول یہ کہ اس نے حجر ابی العنبس کہا ہے حالانکہ وہ حجر بن عنبس ہے۔ جس کی کنیت ابوالسکن ہے۔ دوسرا یہ کہ شعبہ نے اس حدیث میں علقمہ بن وائل کو زیادہ کیا ہے۔ حالانکہ حجر بن عنبس عن وائل بن حجر صحیح ہے۔ تیسرا یہ کہ اس نے خفض بها صوته کہا ہے حالانکہ مد بها صوته ہے۔ اور یہ بھی اعتراض کیا جاتا ہے کہ علقمہ نے اپنے باپ سے نہیں سنا۔ بلکہ وہ اپنے باپ کی موت کے چھ مہینے بعد پیدا ہوا۔

پہلے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ حجر بن عنبس کی کنیت ابوالعنبس بھی ہے اور ابوالسکن بھی۔ ایک شخص کی دو کنیتیں ہونا بعید نہیں ہے۔ ابن حبان کتاب الثقات میں فرماتے ہیں۔

حجر بن عنبس ابوالسكن الكوفي وهو الذي يقال له حجر ابو العنبس يروى عن علي و وائل بن حجر روى عنه سلمة بن كهيل انتهى۔

(آثار السنن ص ٩٦)

حجر بن عنبس ابوالسکن کوئی وہ ہیں جنہیں ابوالعنبس بھی کہا جاتا ہے۔ ابوداؤد نے آمین کے باب میں ثوری سے بھی حجر بن عنبس کی کنیت ابوالعنبس نقل کی



ہے۔ بیہقی نے سنن میں بھی ایسا ہی لکھا ہے۔ دارقطنی نے تو وکیع اور محاربی سے بھی نقل کیا ہے کہ انہوں نے ثوری سے اس کی کنیت ابوالعنبس روائت کی۔ کشف الاستار عن رجال معانی الآثار میں بھی ایسا ہی لکھا ہے۔ معلوم ہوا کہ حجر بن عنبس کی کنیت ابوالعنبس بھی ہے۔ اس میں شعبہ کی خطا نہیں ہے۔ نہ شعبہ اس میں متفرد ہے۔ بلکہ محمد بن کثیر اور وکیع اور محاربی بھی یہی نقل کرتے ہیں۔

دوسرے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ بعض روایات میں تصریح یہ ہے کہ حجر بن عنبس نے علقمہ سے بھی سنا ہے اور خود وائل سے بھی اس حدیث کو سنا ہے۔ چنانچہ امام احمد نے اپنے مسند میں روائت کیا ہے۔

عن حجر أبي العنبس قال سمعت علقمه بن وائل يحدث عن وائل وسمعت من وائل قال صلى بنا رسول الله ﷺ (الحديث)

ابوداؤد طیالسی نے بھی ایسا ہی روائت کیا ہے۔ ابومسلم کجی نے بھی اپنے سنن میں ایسا ہی روائت کیا ہے۔ (آثار السنن)

تو معلوم ہوا کہ شعبہ نے اس میں بھی خطا نہیں کیا۔ کیونکہ حجر نے یہ حدیث علقمہ سے بھی سنی اسلئے اس نے علقمہ کا ذکر کیا۔ اور وائل سے بھی سنی۔ اسلئے کسی وقت علقمہ کا ذکر نہیں کیا۔ اور حدیث ۱۷ میں ہم مفصل ذکر کر آئے ہیں کہ علقمہ نے اپنے باپ سے سنا ہے فلا نعيده۔

رہی یہ بات کہ سفیان مدّ بها صوته کہتا ہے اور شعبہ خفض بها کس کی روائت کو ترجیح ہوگی۔ میں کہتا ہوں کہ شعبہ کی روائت کو ترجیح ہے۔ اس لئے کہ شعبہ تدلیس کو اچھا نہیں سمجھتے تھے بلکہ فرماتے تھے کہ میں آسمان سے گر کر ٹکڑے ٹکڑے ہو جاؤں تو اس سے بہتر ہے کہ میں تدلیس کروں (تذکرۃ الحفاظ) اور سفیان ضعفاء سے بھی تدلیس کیا کرتے تھے۔ تو شعبہ کی روائت میں تدلیس کا شبہ نہیں اسلئے اس کو ترجیح ہوگی۔ اور سفیان کی روائت میں تدلیس کا شبہ ہے۔ دوسری وجہ ترجیح یہ ہے کہ آمین دعا ہے اور اصل دعا میں اخفا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

﴿اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً﴾

اور اکثر صحابہ وتابعین آمین خفیہ کہتے تھے۔ جیسا کہ جوہر النقی ص ۱۳۲ میں ہے اس لئے شعبہ کی روایت راجح ہوگی۔

نیز حدیث مد بها صوته کے یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ آپ آمین کو بہ لغت مد پڑھتے تھے نہ قصر۔ علاوہ اس کے آمین کی ایک حد بھی حدیث میں آئی ہے وہ حتی سمع من یلیه من الصف الأول ہے۔ کہ صف اول کے وہ لوگ جو حضور ﷺ کے متصل تھے انہوں نے آپ کی آمین کی آواز سن لی۔ اور یہ بھی تعلیم کیلئے تھا۔ چنانچہ ابن قیم نے زاد المعاد میں تصریح کی ہے اور ابو بشر دولابی نے ایک حدیث بھی روائت کی ہے جس میں خود وائل فرماتے ہیں ما اراه الا یعلمنا کہ میرے گمان میں حضور ﷺ نے تعلیم کے لئے آواز دراز فرمائی۔ یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ حضور ﷺ کے مقتدیوں کا آمین بالجہر ہرگز ثابت نہیں۔ تو آج کل مدعیان عمل بالحدیث کا امام کے پیچھے زور سے آمین کہنا محض بے دلیل ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# رفع یدین

## حدیث ۲۴

عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ مَالِيْ أَرَاكُمْ رَافِعِيْ أَيْدِيْكُمْ كَأَنَّهَا أَذْنَابُ خَيْلٍ شُمُسٍ اُسْكُنُوْا فِي الصَّلٰوةِ۔

(رواہ مسلم: ۹۱۹)

جابر بن سمرہ سے روایت ہے کہا اس نے نکلے ہم پر رسول کریم ﷺ اور فرمایا کیا ہے مجھے کہ میں تجھے رفع یدین کرتا ہوا دیکھتا ہوں گویا کہ سرکش گھوڑوں کے دم ہیں۔ نماز میں آرام کیا کرو۔

اس کو مسلم نے روائت کیا۔

اس حدیث میں ظاہر ہے کہ حضور ﷺ نے صحابہ کو نماز میں رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا اور منع فرمایا۔ جس سے ثابت ہوا کہ رفع یدین سنت نہیں بلکہ منسوخ ہے۔ یہ جو بعض کہتے ہیں کہ اس حدیث میں بوقت سلام رفع یدین کرنے کی ممانعت ہے صحیح نہیں۔ وہ حدیث جس میں بوقت سلام اشارہ کرنے کی ممانعت ہے دوسری ہے۔ ان دونوں حدیثوں میں فرق ہے۔ اس حدیث میں رفع یدین کا ذکر ہے دوسری میں رفع یدین کا ذکر نہیں۔ بلکہ ایماء بالیدین کا ذکر ہے۔ کسی روائت میں

تومون ہے کسی میں تشیرون ۔ نیز اس حدیث میں اسکنوا فی الصلوٰۃ ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ رفع یدین نماز میں تھا جس کی ممانعت ہوئی اور سکون کا حکم فرمایا۔ دوسری حدیث میں یہ لفظ ہی نہیں کیونکہ سلام نماز کا مظروف نہیں ۔ تو اشارہ بالیدین بوقت سلام بھی مظروف نماز نہیں ۔ اور اس حدیث میں حضور ﷺ کے ساتھ نماز پڑھنے کا ذکر نہیں اور دوسری حدیث میں حضور ﷺ کے ساتھ نماز پڑھنے کا ذکر ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ دونوں حدیثیں الگ الگ ہیں ۔ یہ حدیث رفع یدین کی ممانعت میں ہے۔ دوسری بوقت سلام اشارہ بالیدین کی ممانعت میں ان دونوں حدیثوں کو ایک سمجھنا باوجود اس اختلاف کے جو ہم نے ذکر کیا ہے خوش فہمی ہے۔

**اعتراض:** عیدین اور وتروں میں ہاتھ اٹھائے جاتے ہیں تو اس حدیث کی رو سے وہ بھی منع ہونے چاہئیں۔

**جواب:** عیدین اور وتروں کے لئے کچھ ایسی خصوصیات ہیں جو کہ دوسری نمازوں میں نہیں۔ مثلاً عیدین کے لئے شہر کا شرط ہونا۔ اور شہر سے باہر نکل کر عید پڑھنا خطبہ نماز عید کے بعد پڑھنا۔ وتر کا طاق ہونا۔ دعا قنوت پڑھنا۔ تو اسی طرح رفع یدین جو عیدین یا وتروں میں کیا جاتا ہے۔ وہ بھی ان دونوں نمازوں کی خصوصیات سے ہے۔

علاوہ اس کے جس نماز کو حضور ﷺ نے دیکھ کر صحابہ کو رفع یدین سے منع فرمایا وہ نماز عید نہ تھی اگر عید ہوتی تو حضور ﷺ خود امام ہوتے اور نماز وتر بھی نہ تھی۔ کیونکہ وتروں میں جماعت اور ان کا مسجد میں ادا کرنا آپ کی اور صحابہ کرام کی عادات مستمرہ سے نہ تھا۔ بلکہ گھروں میں اکیلے کیلئے پڑھنے کی عادت تھی۔ تو معلوم ہوا کہ وہ بھی رفع یدین عند الرکوع والرفع عنه تھا جو حضور ﷺ کے اس حدیث کے فرمانے سے منسوخ ہوا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۲۵

عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ، قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ ؓ أَلَا أُصَلِّيْ بِكُمْ صَلٰوةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فَصَلّٰى وَ لَمْ يَرْفَعْ يَدَيْهِ إِلَّا مَرَّةً.

(ابوداؤد: ۷۴۸)

علقمہ کہتے ہیں کہ عبداللہ بن مسعود ؓ نے فرمایا کہ میں تمہیں رسول اللہ ﷺ کی نماز پڑھ کر نہ دکھاؤں؟ پھر نماز پڑھی اور ایک بار (تحریمہ) کے سوا ہاتھ نہ اٹھائے۔

اس حدیث کو ابوداؤد، ترمذی ونسائی نے روائت کیا۔ ترمذی نے اس کو حسن کہا اور فرمایا کہ اس حدیث پر بہت صحابہ وتابعین کا عمل ہے۔ اور سفیان ثوری اور اہل کوفہ کا یہی قول ہے۔ اس حدیث کے سب راوی ثقہ ہیں۔ ابن حزم نے اس کو صحیح کہا ہے۔ بعض محدثین نے عاصم بن کلیب پر کچھ کلام کیا ہے۔ لیکن صحیح یہ ہے کہ وہ ثقہ ہے۔ نسائی اور یحیٰی بن معین نے اس کو ثقہ کہا مسلم نے صحیح میں اس کی روائت کی۔ ابن حبان نے اس کو ثقات میں ذکر کیا۔ ابوحاتم نے اسے صالح کہا و البسط في ترويح العينين للعلامه الفيض بوری امام طحاوی حضرت عمر ؓ سے بسند صحیح روائت کرتے ہیں کہ بجز تکبیر تحریمہ کے وہ رفع یدین نہیں کرتے تھے۔ اسی طرح حضرت علی ؓ سے بسند صحیح امام طحاوی وابن ابی شیبہ نے روائت کیا کہ وہ پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے تھے۔ پھر نہیں کرتے تھے۔ اسی طرح عبداللہ بن مسعود ؓ بھی رفع یدین

نہیں کرتے تھے۔

الحاصل خلفاء اربعہ ﷺ سے بھی رفع یدین بسند صحیح ثابت نہیں۔ اگر یہ فعل سنت ہوتا تو خلفاء اربعہ کا اس پر ضرور عمل ہوتا۔ معلوم ہوا کہ سنت نہیں۔ دیکھو بخاری کی حدیث میں آتا ہے:

- كان رسول الله ﷺ يصلي وهو حامل أمامة.

کہ حضور ﷺ امامہ کو (جو آپ کی نواسی تھیں) اٹھا کر نماز پڑھتے تھے۔

یہاں بھی كان يصلى ہے۔ اور رفع یدین کی حدیث میں بھی كان يصلى ہے۔ اگر رفع یدین ہر نماز میں سنت ہے تو نواسی کو اٹھانا بھی ہر نماز میں سنت ہونا چاہئے۔ تو ان مدعیان عمل بالحدیث کیلئے لازم ہے کہ ہر نماز میں اپنی نواسی یا کم سے کم لڑکی کو اٹھا کر نماز پڑھیں۔ کیونکہ حضور ﷺ سے ثابت ہے۔ بلکہ رفع یدین کے بارہ میں تو نہ کرنے کی بھی حدیث آئی ہے لیکن لڑکی کو اٹھانے کی نہ ممانعت آئی ہے نہ کسی حدیث میں آیا ہے کہ فلاں نماز میں آپ نے کسی لڑکی کو نہیں اٹھایا۔ فما هو جوابكم فهو جوابنا؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۲۶

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ إِذَا قَالَ الْإِمَامُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ فَإِنَّهُ مَنْ وَافَقَ قَوْلُهُ قَوْلَ الْمَلٰئِكَةِ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

(مسلم: ۸۶۴: بخاری: ۷۸۸، ۳۱۵۸)

ابو ہریرہ ﷺ سے روایت ہے فرمایا رسول کریم ﷺ نے جب امام سمع الله لمن حمده کہے تو تم اللهم ربنا لك الحمد کہو۔ بیشک جس شخص کا قول فرشتوں کے قول کے موافق ہو اس کے اگلے سب گناہ بخشے جاتے ہیں۔

اس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مقتدی صرف ربنا لك الحمد کہے۔ اسے سمع الله لمن حمده کہنے کی ضرورت نہیں۔ سمع اللہ کہنا امام کا وظیفہ ہے۔

عامر شعبی نے پانچ سو صحابہ کی زیارت کی۔ وہ فرماتے ہیں:

لَا يَقُوْلُ الْقَوْمُ خَلْفَ الْإِمَامِ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ وَلٰكِنْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ. (اخرجه ابوداؤد) کہ امام کے پیچھے مقتدی سمع الله نہ کہیں۔ وہ صرف ربنا لك الحمد کہیں اس کو ابوداؤد نے روایت کیا۔ اور احادیث میں جو دعاء ربنا لك الحمد سے زیادہ آئی ہے وہ یا تو اس حدیث سے پہلے پر محمول ہے یا حالت انفراد پر یا تطوع پر محمول ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۲۷

عَنْ وَائِلِ بْنِ حَجَرٍ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ إِذَا سَجَدَ وَضَعَ رُكْبَتَيْهِ قَبْلَ يَدَيْهِ وَإِذَا نَهَضَ رَفَعَ يَدَيْهِ قَبْلَ رُكْبَتَيْهِ .

(الترمذی:۲٦٥، الدارمی:۱۳۲۵، أبو داؤد:۸۳۷، النسائی:۹۷٦ وابن خزیمہ:٦۲٦ وابن حبان:۱٥٦۲)

وائل بن حجر کہتے ہیں کہ میں نے رسول کریم ﷺ کو دیکھا جب سجدہ کرتے اپنے گھٹنوں کو ہاتھوں کے پہلے رکھتے۔ اور جب اٹھتے تو ہاتھوں کو پہلے اٹھاتے۔

اس کو ترمذی۔ نسائی۔ ابوداؤد وابن ماجہ وغیرہم نے روائت کیا۔ ترمذی نے اس کو حسن کہا۔ علامہ عبدالحی نے حاشیہ شرح وقایہ میں اس کی سند کو قوی فرمایا۔ ابن حبان نے اس کو صحیح کہا جمہور اہل علم کا اسی حدیث پر عمل ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۲۸

عَنْ عَبَّاسِ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ إِذَا سَجَدَ الْعَبْدُ سَجَدَ مَعَهُ سَبْعَةُ آرَابٍ وَجْهُهُ وَكَفَّاهُ وَرُكْبَتَاهُ وَقَدَمَاهُ .

(رواہ الترمذی: ۲٦۹)

عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ سے روائت ہے انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو سنا فرماتے تھے جب بندہ سجدہ کرتا ہے تو اس کے ساتھ سات اعضاء سجدہ کرتے ہیں۔ ایک منہ اور اس کے دونوں ہاتھ اور دونوں زانو اور دونوں قدم۔

اس حدیث کو ترمذی نے روائت کیا اور کہا یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ اور اہل علم کا اسی پر عمل ہے۔ صحیح مسلم کی ایک روائت میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مرفوعا آیا ہے الجبهة والانف واليدين والركبتين والقدمين۔ وہ سات اعضاء پیشانی اور ناک اور دونوں ہاتھ اور دونوں زانو اور دونوں قدم آیا ہے۔ جس سے معلوم ہوا کہ پیشانی اور ناک ایک عضو ہے۔ اگر صرف پیشانی رکھے تو بھی اور صرف ناک رکھے تو بھی سجدہ جائز ہو جائے گا۔ لیکن ایسا کرنا نہ چاہئے۔ پیشانی اور ناک دونوں لگانا چاہئے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم الله الرحمن الرحيم

## حدیث ۲۹

عَنْ يَزِيْدَ بْنِ أَبِيْ حَبِيْبٍ: أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ مَرَّ عَلَى امْرَأَتَيْنِ تُصَلِّيَانِ، فَقَالَ: إِذَا سَجَدْتُمَا فَضُمَّا بَعْضَ اللَّحْمِ إِلَى الْأَرْضِ، فَإِنَّ الْمَرْأَةَ لَيْسَتْ فِيْ ذٰلِكَ كَالرَّجُلِ

(جامع الأحاديث و المراسيل: ١٤٥٢، بيهقي: ٣٢٦٨)

ابو داؤد مراسیل میں اور بیہقی سنن میں لائے ہیں کہ رسول کریم ﷺ دو عورتوں پر گزرے جو نماز پڑھ رہی تھیں تو آپ نے فرمایا إِذَا سَجَدْ تُمَا فَضُمَّا بَعْضَ اللَّحْمِ کہ جب تم سجدہ کرو تو اپنے بعض اعضاء کو زمین کے ساتھ چسپاں کرو۔ یعنی پیٹ رانوں کے ساتھ اور ہاتھ زمین کے ساتھ چمٹ جائیں۔ ایک دوسری حدیث میں بیہقی نے مرفوعاً روائت کیا ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب عورت سجدہ کرے تو اپنے پیٹ کو اپنی رانوں کے ساتھ لگائے۔ جس سے زیادہ پردہ ہو۔ میں کہتا ہوں اگر چہ پہلی حدیث مرسل ہے اور یہ دوسری ضعیف مگر کوئی صحیح حدیث ایسی نہیں جس میں عورتوں کے مردوں کی طرح رانیں اٹھا کر سجدہ کرنے کا حضور ﷺ نے حکم دیا ہو۔ اور مرسل اکثر ائمہ کے نزدیک حجت ہے۔ اور دو مرفوع متصل حدیثیں اس کی تائید میں ہیں۔ نیز حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قول بھی فلتضم فخذيها اور ابراہیم نخعی کا قول جو بیہقی نے نقل کیا ہے كانت المراة تؤمر اذا سجدت أن تلزق بطنها بفخذيها كيلا ترفع عجزتها ولا تجافى كما يجافى الرجل بھی اسی کا مؤید ہے۔



بسم الله الرحمن الرحيم

## حدیث ۳۰

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَنْهَضُ فِي الصَّلٰوةِ عَلَى صُدُوْرِ قَدَمَيْهِ.

(رواه الترمذي: ٢٨٦)

''ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نماز میں اپنے قدموں کے کنارہ پر کھڑے ہوتے تھے۔''

اس کو ترمذی نے روائت کیا۔

اسی طرح ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ ابو مالک اشعری نے اپنی قوم کو جمع کیا اور فرمایا کہ سب مرد عورتیں جمع ہو جاؤ میں تمہیں رسول کریم ﷺ کی نماز سکھاتا ہوں۔ لوگ جمع ہو گئے تو آپ نے نماز شروع کی۔ الحمد اور سورت پڑھ کر رکوع کیا پھر قومہ کیا پھر تکبیر کہی اور سجدہ کرتے ہوئے گرے پھر تکبیر کہی تو سر اٹھایا پھر تکبیر کہی اور سجدہ کیا۔ پھر تکبیر کہی اور اٹھ کھڑے ہوئے یعنی جلسہ نہ کیا۔ اس کو امام احمد نے روائت کیا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۳۱

عَنْ وَائِلِ بْنِ حَجَرٍ قَالَ صَلَّیْتُ خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا قَعَدَ وَتَشَهَّدَ فَرَشَ قَدَمَهُ الْیُسْرٰی عَلَی الْأَرْضِ وَ جَلَسَ عَلَیْهَا.

(رواہ الطحاوی)

وائل کہتے ہیں میں نے رسول کریم ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی جب آپ بیٹھے اور تشہد پڑھا تو آپ نے بایاں قدم زمین پر بچھایا اور اس پر بیٹھے۔

اس کو طحاوی نے روایت کیا۔ اسی طرح عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے آیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ نماز کی سنت میں یہ ہے کہ دایاں پاؤں کھڑا کیا جائے اور اس کی انگلیوں کا قبلہ رخ کرنا اور بائیں پاؤں پر بیٹھنا (نماز کی سنن میں سے ہے)۔ اس کو نسائی نے روایت کیا۔

جس حدیث میں قعدہ اخیرہ میں تورک آیا ہے وہ ہمارے علماء کے نزدیک حالت پیری پر محمول ہے یا کسی عذر پر یا بیان جواز کے لئے اور ہو سکتا ہے کہ سلام کے بعد آپ اس طرح بیٹھے ہوں۔ قالہ علی القاری فی المرقاۃ۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۳۲

عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كُنَّا إِذَا صَلَّیْنَا مَعَ النَّبِیِّ ﷺ قُلْنَا اَلسَّلَامُ عَلَی اللّٰهِ قِبَلَ عِبَادِهٖ اَلسَّلَامُ عَلٰی جِبْرَائِیْلَ اَلسَّلَامُ عَلٰی مِیْكَائِیْلَ اَلسَّلَامُ عَلٰی فُلَانٍ وَ فُلَانٍ لَمَّا انْصَرَفَ النَّبِیُّ ﷺ أَقْبَلَ عَلَیْنَا بِوَجْهِهٖ قَالَ لَا تَقُوْلُوْا اَلسَّلَامُ عَلَی اللّٰهِ فَإِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّلَامُ فَإِذَا جَلَسَ أَحَدُكُمْ فِی الصَّلٰوةِ فَلْیَقُلْ اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوَاتُ وَالطَّیِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ أَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِیْنَ فَإِنَّهٗ إِذَا قَالَ ذٰلِكَ أَصَابَ كُلَّ عَبْدٍ صَالِحٍ فِی السَّمَآءِ وَالْأَرْضِ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ. متفق علیہ۔

(البخاری: ۷۰۸۴، مسلم: ۸۳۹)

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم جب رسول کریم ﷺ کے ساتھ نماز پڑھتے تھے تو کہتے تھے سلام ہو اللہ پر سلام ہو جبرائیل پر سلام ہو میکائیل پر سلام ہو فلاں پر۔ تو جب رسول کریم ﷺ نماز سے پھرے تو ہماری طرف منہ کر کے فرمایا یہ نہ کہا کرو کہ اللہ پر سلام ہو کیونکہ اللہ ہی سلام ہے۔ جب تمہارا کوئی نماز میں بیٹھے تو یہ پڑھے: التحیات لله والصلوات والطیبات السلام علیك أیها النبی ورحمة الله وبركاته السلام علینا وعلی عباد الله الصالحین أشهد أن لا إله إلا الله وأشهد أن محمدا عبده ورسوله. (اس حدیث کو بخاری و مسلم نے روایت کیا)

اس حدیث میں سرور عالم ﷺ نے سلام بلفظ خطاب سکھایا۔ اور حضور ﷺ کو معلوم تھا کہ لوگ نماز ہمیشہ میرے پاس ہی نہیں پڑھیں گے کوئی گھر میں کوئی سفر میں کوئی جنگل میں کوئی کسی جگہ کوئی کسی جگہ پڑھے گا اور ہر جگہ یہی لفظ بصیغہ خطاب پڑھا جائے گا۔ اگر حضور ﷺ کو سلام بصیغہ خطاب منع ہوتا تو آپ تشہد میں ہرگز اجازت نہ دیتے۔ اور یہ بھی ثابت ہو گیا کہ یہاں خطاب بطریق حکایت نہیں بلکہ بطریق انشاء ہے۔ کیونکہ حضور ﷺ نے فرمایا السلام علی عباد الله الصالحین کہنے سے سب صالحین کو یہ سلام پہنچے گا۔ اگر حکایت ہوتی تو حکائی سلام نمازی کی طرف سے کیسے ہو سکتا ہے۔ معلوم ہوا کہ حکائی نہیں بلکہ انشاء ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## حدیث ۳۳

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرمایا رسول کریم ﷺ نے:

**إِذَا شَكَّ أَحَدُكُمْ فِي صَلَاتِهِ فَلْيَتَحَرَّ الصَّوَابَ فَلْيُتِمَّ عَلَيْهِ ثُمَّ يُسَلِّمْ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ.**

(البخاری: ۲۹۹، مسلم: ۱۲۲۶)

جب کسی کو نماز میں شک ہو تو صواب کا قصد کرے اور اس پر پورا کرے پھر سلام کہے اور دو سجدے (سہو) کے کرے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سجدہ سہو سلام کے بعد کرنا چاہیے۔ ابوداؤد میں حدیث ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ ہر ایک سہو کے دو سجدے ہیں بعد سلام کے، امام اعظم رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۳۴

عن أبی أمامة قَالَ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! أَیُ الدُّعَاءِ أَسْمَعُ؟ قَالَ جَوْفِ اللَّيْلِ الْاٰخِرِ وَ دُبُرُ الصَّلَوَاتِ الْمَكْتُوْبَاتِ.

(الترمذی: ۳۶۳۷، سنن النسائی الکبری: ۹۸۳۰)

ابوامامہ کہتے ہیں کہا گیا یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کونسی دعا زیادہ سنی جاتی ہے۔ فرمایا پچھلی رات کے درمیان اور فرض نمازوں کے بعد۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز کے بعد دعا مانگنا درست ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۳۵

حدیث: حافظ ابوبکر بن السنی عمل الیوم واللیلة میں روایت کرتے ہیں فرمایا رسول کریم ﷺ نے:

مَا مِنْ عَبْدٍ يَبْسُطُ كَفَّيْهِ فِیْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ ثُمَّ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ إِلٰهِیْ وَإِلٰهَ إِبْرَاهِيْمَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوْبَ وَإِلٰهَ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَ إِسْرَافِيْلَ أَسْئَلُكَ أَنْ تَسْتَجِيْبَ دَعْوَتِیْ فَإِنِّیْ مُضْطَرٌّ وَ تَعْصِمَنِیْ فِیْ دِيْنِیْ فَإِنِّیْ مُبْتَلٰی وَتَنَالَنِیْ بِرَحْمَتِكَ فَإِنِّیْ مُذْنِبٌ وَتَنْفِیَ عَنِّیْ الْفَقْرَ فَإِنِّیْ مُتَمَسْكِنٌ إِلَّا كَانَ حَقًّا عَلَى اللّٰهِ أَنْ لَّا يَرُدَّ يَدَيْهِ خَائِبَيْنِ۔

(جامع الاحادیث والمراسیل: ۱۹۸)

یعنی جو شخص ہر نماز کے پیچھے ہاتھ پسار کر یہ دعا پڑھے تو اللہ تعالیٰ پر لازم ہو جاتا ہے کہ اس کے ہاتھ خالی نہ پھیرے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا چاہئے۔ جو لوگ نماز کے بعد دعا نہیں مانگتے وہ محروم رہتے ہیں۔ نماز جنازہ بھی من وجہ نماز ہے۔ حدیث مذکور کا لفظ کل صلوٰۃ اس کو بھی شامل ہے۔ اسلئے نماز جنازہ کے بعد بھی ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا چاہئے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم الله الرحمن الرحيم

## حدیث ۳۶

عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ، قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِجْعَلُوْا أَئِمَّتَكُمْ خِيَارَكُمْ فَإِنَّهُمْ وَفْدُكُمْ فِيْمَا بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ اللّٰهِ.

(رواه الدار قطني:۱۸۵۲)

فرمایا رسول کریم ﷺ نے کہ اپنے امام برگزیدہ لوگوں کو بناؤ کہ وہ تمہارے اور تمہارے رب کے درمیان تمہارے ایلچی ہیں۔

اس کو دار قطنی نے روائت کیا۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام برگزیدہ ہونا چاہئے۔ اور ظاہر ہے کہ جن لوگوں کا عقیدہ صحیح نہیں وہابی ہو یا مرزائی، شیعہ ہو یا اہل قرآن وہ ہرگز برگزیدہ نہیں ہو سکتے۔ لہذا ان میں سے کسی کے پیچھے نماز نہیں پڑھنا چاہئے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم الله الرحمن الرحيم

## حدیث ۳۷

عَنِ السَّائِبِ بْنِ خَلَّادٍ قَالَ إِنَّ رَجُلًا أَمَّ قَوْمًا فَبَصَقَ فِي الْقِبْلَةِ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَنْظُرُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِقَوْمِهٖ حِيْنَ فَرَغَ لَا يُصَلِّيْ لَكُمْ فَأَرَادَ بَعْدَ ذٰلِكَ أَنْ يُصَلِّيَ لَهُمْ فَمَنَعُوْهُ فَأَخْبَرُوْهُ بِقَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ نَعَمْ وَحَسِبْتُ أَنَّهٗ قَالَ إِنَّكَ قَدْ اٰذَيْتَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ.

(أبو داؤد:۴۸۲، صحيح ابن حبان:۲۰۲۶)

سائب بن خلاد کہتے ہیں کہ ایک شخص نے ایک قوم کی امامت کی اور قبلہ کی طرف منہ کر کے تھوکا۔ رسول کریم ﷺ دیکھ رہے تھے۔ حضور ﷺ نے اس کی قوم کو فرمایا جب وہ فارغ ہوا کہ یہ تمہیں نماز نہ پڑھائے۔ پھر جب وہ نماز پڑھانے لگا تو لوگوں نے اسے منع کیا اور رسول کریم ﷺ کے فرمان کی اسے خبر دی۔ تو اس نے رسول کریم ﷺ کے پاس ذکر کیا۔ تو آپ نے فرمایا ہاں (میں نے منع کیا ہے)۔ راوی کہتا ہے میں گمان کرتا ہوں کہ آپ نے یہ بھی فرمایا کہ تو نے اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دی۔

دیکھو قبلہ شریف کی طرف منہ کر کے تھوکنے کے سبب حضور ﷺ نے نماز کی امامت سے روک دیا۔ تو جو لوگ سر سے پاؤں تک بے ادب ہیں ان کے پیچھے نماز کیسے جائز ہے۔ پس وہابی مرزائی۔ رافضی۔ خارجی۔ اہل قرآن کسی کے پیچھے نماز پڑھنا درست نہیں ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۳۸

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كُنْتُ أَعْرِفُ انْقِضَاءَ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِالتَّكْبِيْرِ.

(البخاری: ۱۷۰۳، مسلم: ۱۲۶۸)

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں رسول کریم ﷺ کا نماز سے فارغ ہونا تکبیر (کے آواز) سے پہچان لیا کرتا تھا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ نماز کے بعد بلند آواز سے تکبیر کہا کرتے تھے۔ یا بلند آواز سے ذکر کیا کرتے تھے۔ جس کے آواز سننے سے معلوم ہو جاتا تھا کہ اب آپ نماز سے فارغ ہوئے۔ یہاں سے ذکر جہر کی اجازت نکلتی ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث ۳۹

عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ، قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَلَّى الْفَجْرَ فِيْ جَمَاعَةٍ ثُمَّ قَعَدَ يَذْكُرُ اللّٰهَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ كَانَتْ لَهُ كَأَجْرِ حَجَّةٍ وَّعُمْرَةٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَامَّةٍ تَامَّةٍ تَامَّةٍ.

(رواہ الترمذی: ۵۳۸)

حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص فجر کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھ کر اللہ کا ذکر کرتا ہوا بیٹھا رہے یہاں تک کہ سورج نکل آئے پھر دو رکعت نماز پڑھے اسے حج اور عمرہ کا ثواب ملتا ہے۔ حضور ﷺ نے تین بار فرمایا کہ پورے حج و عمرہ کا۔

اس کو ترمذی نے روایت کیا۔ معلوم ہوا کہ نماز فجر کے بعد طلوع شمس تک ذکر میں مشغول رہنا بہت اجر رکھتا ہے۔ یہی حضرات صوفیہ کثرھم اللہ کا معمول ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حدیث۴۰

**عَنْ مُعَاوِيَةَ قَالَ، انِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ يُرِدِ اللّٰهُ بِهِ خَيْرًا يُفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ وَإِنَّمَا أَنَا قَاسِمٌ وَاللّٰهُ يُعْطِي.**

(البخاری: ۷۱، مسلم: ۲۳۴۵)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص کے حق میں اللہ تعالیٰ بہتری کا ارادہ رکھتا ہے اسے دین کی سمجھ دے دیتا ہے۔ یعنی اسے عالم فقیہ بنا دیتا ہے۔ سوائے اس کے نہیں میں تقسیم کرنیوالا ہوں اور خدا تعالیٰ دیتا ہے۔ یعنی ہر وہ چیز کہ خدا دیتا ہے اس کو میں تقسیم کرنے والا ہوں۔ معلوم ہوا کہ جس کو جو کچھ ملتا ہے حضور ﷺ ہی کے ہاتھوں ملتا ہے۔ اور وہ ہر ایک کو حسب مراتب عطا فرماتے ہیں۔ انھیں علم ہے کہ فلاں اس قابل ہے اور فلاں اس قابل۔ واللہ أعلم.

هذا اخر ما أوردنا فی هذا الباب فالحمد لله الذی بنعمته تتم الصالحات.

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# فقیہ اعظم مولانا محمد شریف نقشبندی

فقیہ اعظم مولانا ابو یوسف محمد شریف نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ خاندان حافظ عبد الرحمن رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے گل سر سبد تھے۔ درس نظامی اور فن مناظرہ کی تعلیم اپنے والد ماجد سے حاصل کی۔ والد ماجد کی وفات کے بعد مزید تعلیم کے لئے گھر سے روانہ ہوئے۔ اپنے اس تعلیمی سفر میں ہندوستان کے جید علماء کرام اور فضلاء عظام سے علوم ظاہری کی تعلیم حاصل کی اور اسناد فضیلت حاصل کیں۔ علوم باطنی کے لئے بھی آپ نے مختلف اکابر اولیاء کرام اور صوفیائے عظام کے ہاں حاضری دی جن میں حضرت خواجہ فقیر محمد نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ چورہ شریف بھی شامل تھے۔ تاہم آپ نے بیعت سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ میں حضرت خواجہ حافظ محمد عبد الکریم نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ عیدگاہ شریف (راولپنڈی) کے ہاتھ پر کی اور جلد ہی اجازت بیعت اور خلافت سے نوازے گئے۔ حضرت فقیہ اعظم کو پیر سید جماعت علی شاہ علی پوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بھی اجازت بیعت اور خلافت حاصل تھی۔

حضرت فقیہ اعظم نے کوٹلی لوہاراں (غربی) کو مرکز بنا کر اپنی علمی وعملی زندگی کا آغاز کیا اور مختلف پہلوؤں سے اسلام، فقہ حنفی اور مذہب اہل سنت وجماعت کی بھر پور خدمت کی۔ اگرچہ آپ نے وعظ اور خطابت کے ذریعے ہندوستان کے کونے کونے میں اپنے مخصوص، دلکش اور عام فہم انداز میں مذہب اہل سنت وجماعت کی پر جوش تبلیغ کی اور باقاعدہ دینی مدرسہ نہ ہونے کے باوجود درس وتدریس کا سلسلہ بھی جاری رکھا، لیکن آپ کا اصل میدان عمل شعبہ تصنیف وتالیف اور افتاء تھا۔

حضرت فقیہ اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تصانیف ساٹھ کے قریب ہیں، لیکن

ان میں بہت کم آج دستیاب ہیں۔ ان تصانیف کے خاص موضوعات سیرت نبوی، تفسیر، احادیث نبوی، عقائد، اخلاق اور فقہ ہیں۔ آپ کی مشہور تصانیف مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ الاربعین فی فضائل النبی الامین ﷺ ۲۔ اربعین حنفیہ
۳۔ اخلاق الصالحین ۴۔ اباحۃ السلف البناء علی قبور المشائخ والعلماء
۵۔ تائید الامام باحادیث خیر الانام ﷺ ۶۔ تحقیق البدعت
۷۔ تصور شیخ ۸۔ درمختار پر اعتراضات کے جوابات
۹۔ شمس الحق ۱۰۔ شیعہ مذہب کی ابتداء
۱۱۔ صداقت الاحناف ۱۲۔ ضرورت فقہ ۱۳۔ علم النبی ﷺ
۱۴۔ کتاب التراویح ۱۵۔ کشف الغطاء عن مسئلۃ النداء
۱۶۔ نفی فئی ۱۷۔ نماز مدلل
۱۸۔ ہدایہ پر اعتراضات کے جوابات

ان تصانیف کے علاوہ حضرت فقیہ اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے لاتعداد مضامین اور فتاویٰ ہیں جو اپنے وقت کے مشہور و معروف رسائل و جرائد میں شائع ہوتے تھے، جن میں ہفت روزہ ''الفقیہ'' (امرتسر) اور ماہنامہ ''انوار الصوفیہ'' (لاہور، سیالکوٹ) قابل ذکر ہیں۔ آپ عربی، فارسی، اردو اور پنجابی کے قادر الکلام شاعر بھی تھے۔ آپ کی بعض کتب منظوم ہیں۔

حضرت فقیہ اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی علمی و تحقیقی خدمات کے معترف نہ صرف علماء احناف تھے، بلکہ فرق مخالف کے علماء بھی آپ کی علمی حیثیت اور خدمات کے قدرداں تھے، اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جب حضرت فقیہ اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی بعض کتب، خاص طور پر ''نماز مدلل'' کا مطالعہ کیا تو وہ حضرت فقیہ اعظم کے تبحر علمی اور محققانہ انداز اور طرز استدلال سے بہت متاثر ہوئے



اور کتاب پر تقریظ بھی لکھی۔ جس میں آپ نے صاحب کتاب کو ''فقیہ اعظم'' کا لقب عطا کیا۔ اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا دیا ہوا یہ لقب ایسا مقبول ہوا کہ یہ مولانا ابو یوسف محمد شریف کے نام کا جزو لاینفک اور دائمی و عالمی پہچان بن گیا۔

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اکتوبر ۱۹۱۹ء میں حضرت فقیہ اعظم کو ''صحاح ستہ''، ''مشکوٰۃ المصابیح'' اور احادیث کی دیگر تمام متداولہ کتب کی اجازت اور سند عطا کی۔ ساتھ ہی سلسلہ قادریہ برکاتیہ میں خلافت اور اجازت بیعت سے مشرف کیا۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی ''السند والاجازۃ'' میں حضرت فقیہ اعظم کے علمی مرتبے کا اعتراف کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ فاضل مولوی صاحب نے مجھ سے اجازت طلب کی ہے حالانکہ وہ اس کے محتاج نہیں، تاہم آپ نے اجازت و سند حدیث دیتے ہوئے حضرت فقیہ اعظم کو نصیحت کی کہ آپ مذہب اہل سنت پر سختی سے کاربند رہیں اور اہل بدعت اور فتنہ سے دوری اختیار کریں۔ تمام عمر سنت کی حمایت، اہل سنت کی اعانت، فتنوں کی سرکوبی اور اہل فتن کی اہانت میں کمربستہ رہیں جو مسلمانوں کے لئے ابلیس لعین سے بھی زیادہ خطرناک ہیں۔

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ''السند والاجازۃ'' ملنے پر حضرت فقیہ اعظم نہایت خوش تھے۔ آپ نے اس سند کی نقل اور اس کے بارے میں اطلاع ہفت روزہ ''الفقیہ'' (امرتسر) کے ۲۰ دسمبر ۱۹۱۹ء کے شمارے میں ''مژدہ'' کے عنوان سے شائع کرائی۔

اسی طرح اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بھی ''ضروری اعلان'' کے تحت ایک اشتہار شائع کرایا جس میں اپنے خلفاء کا ذکر کیا۔ اس اشتہار کے پینتالیسویں نمبر پر حضرت فقیہ اعظم کا ذکر کرتے ہوئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان کا تعارف ان الفاظ میں کرایا ہے:

''جناب مولانا مولوی محمد شریف صاحب کوٹلی لوہاراں مغربی ضلع سیالکوٹ،

عالم، واعظ، مجاز طریقت"۔

حضرت فقیہ اعظم اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے علمی و فقہی مقام سے بخوبی آگاہ تھے، اور اکثر اپنے احباب کی محفل میں کہا کرتے تھے کہ:

"اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اگر پہلے دور میں ہوتے تو اپنے علمی اور فقہی پایہ کے پیش نظر یقیناً مجتہد تسلیم کئے جاتے۔"

حضرت فقیہ اعظم نہ صرف زبانی طور پر اعلیٰ حضرت کے تبحر علمی اور مجتہدانہ سوچ کے معترف تھے بلکہ آپ اپنی تصانیف، فتاویٰ اور مضامین میں مختلف مسائل پر اپنی تحقیق پیش کرنے کے بعد زیر بحث مسئلہ کی مزید وضاحت وتشریح کے لئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے فتاویٰ اور کتب کا مطالعہ کرنے کی ترغیب دیتے تھے۔ اس سلسلے میں آپ نے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی جن کتب و رسائل کا ذکر کیا ہے۔ وہ یہ ہیں:

☆ منیر العین فی حکم تقبیل الابهامین

☆ کفل الفقیه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم

☆ النهی الأکید عن الصلاة وراء عدی التقلید

☆ ازالة العار الحجر الکرائم عن کلاب النار

☆ حاجز البحرین الواقی عن جمع الصلاتین۔

"فتاویٰ رضویہ میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کا ایک فتویٰ درج ہے جو آپ نے حضرت فقیہ اعظم کے ایک استفتاء کے جواب میں دیا تھا۔ ۱۲ راگست ۱۹۲۱ء کو حضرت فقیہ اعظم نے کوٹلی لوہاں سے استفتاء ارسال کیا کہ ایک شخص پچیس سال گم رہا۔ اس عرصہ کے بعد اس کی بیوی نے نان ونفقہ سے تنگ آکر ایک حنفی عالم سے فتویٰ لے کر ایک حنفی شخص سے نکاح کر لیا۔ اس نکاح کو اب بیس سال اور اس شخص کو گم ہوئے پینتالیس سال ہو گئے ہیں۔ ایک حنفی عالم نے اب یہ فتویٰ دیا ہے کہ یہ نکاح ناجائز



ہے جبکہ ایک اور حنفی عالم یہ نکاح جائز قرار دیتے ہیں۔ صورتحال بیان کرنے کے بعد، حضرت فقیہ اعظم سوال کرتے ہیں کہ یہ نکاح جائز ہے یا نہیں؟ اس کے جواب میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی مفصل جواب دیتے ہوئے فتویٰ دیتے ہیں کہ مذکورہ نکاح درست نہیں۔

اسی طرح جب ۱۹۰۷ء میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی نے علمائے حرمین شریفین کے تصدیقی فتاویٰ کے ہمراہ علمائے دیوبند کے عقائد کے بارے میں "حسام الحرمین علی منحر الکفر و المین" کے نام سے ایک کتاب شائع کی تو اس پر ہندوستان کے تقریباً اڑھائی سو علماء کرام نے بھی تائیدی دستخط کئے۔ حضرت فقیہ اعظم نے "حسام الحرمین" کے جملہ مندرجات کی تصدیق کرتے ہوئے لکھا کہ "الجواب و باللہ التوفیق۔ فتاویٰ "حسام الحرمین" میں نے خود دیکھا، مفتیان عظام نے جو کچھ لکھا ہے بالکل صحیح و درست۔ اہل اسلام کو ان فتاویٰ کو ماننا اور ان کے مطابق عمل کرنا نہایت ضروری ہے"۔

حضرت فقیہ اعظم کو اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے بے پناہ محبت وعقیدت تھی، یہی وجہ ہے کہ آپ نے اعلیٰ حضرت کی شخصیت اور عقائد و افکار کے خلاف اٹھنے والی ہر آواز کو اپنے زبان وقلم سے خاموش کرایا۔ چنانچہ ۱۹ راگست ۱۹۴۲ء کو ہفت روزہ "اہل حدیث" (امرتسر) میں مولانا عبدالرحمٰن صاحب خلیل، نظام آباد کا ایک مضمون بعنوان "اصلاح عقائد" شائع ہوا، جس میں انہوں نے علمائے بریلی، خصوصاً اعلیٰ حضرت پر الزام لگایا کہ وہ رسول کریم ﷺ کی عدم بشریت کے قائل ہیں۔ اس مضمون کا فوری طور پر جواب، حضرت فقیہ اعظم نے "الفقیہ" میں بعنوان "اہل حدیث کا ایک افتراء" شائع کرایا جس میں آپ نے اس الزام کی سختی سے تردید کی کہ اعلیٰ حضرت یا کوئی اور بریلوی عالم حضور ﷺ کی عدم بشریت کے قائل ہیں۔ حضرت فقیہ اعظم اپنے مضمون میں اس بات کی تصریح کرتے ہیں کہ علمائے اہلسنت وجماعت

محفل میلاد مناتے ہی اس لئے ہیں تاکہ حضورﷺ کی بشریت کا برملا اظہار ہو، تاہم ان کے نزدیک حضور اکرمﷺ صرف بشر نہ تھے، بلکہ بے مثل، سید البشر اور افضل البشر ہیں۔

حضرت فقیہ اعظم کا علمی اور روحانی تعلق نہ صرف اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ہی تھا بلکہ ان کی وفات کے بعد ان کے صاحبزادوں اور تلامذہ سے بھی یہ تعلق قائم رہا، جن کے نزدیک حضرت فقیہ اعظم کی شخصیت ایک شفیق اور قابل احترام بزرگ کی سی تھی۔ چنانچہ جب کبھی بھی فرق مخالف سے کوئی مناظرہ ہوا یا کوئی اور دینی مسئلہ درپیش ہوا تو صاحبزدگان اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی حضرت فقیہ اعظم کو ضرور شامل معاملہ کرتے۔

۳۱ر جنوری ۱۹۳۴ء کو انجمن حزب الاحناف ہند، لاہور (۱۹۲۴) کی طرف سے مسجد وزیر خان، لاہور میں مولانا اشرف علی تھانوی (۱۸۶۳ء۔۱۹۴۳ء) سے علمائے اہل سنت کا جو تاریخی اور فیصلہ کن مناظرہ ہونا طے پایا، اس میں شاہ محمد حامد رضا خان قادری بریلوی (۱۸۷۵ء۔۱۹۴۳ء) مولانا شاہ محمد نعیم الدین مرادآبادی (۱۸۸۳ء۔ ۱۹۴۸ء) مولانا سید الشاہ علی حسین کچھوچھوی (م ۱۹۳۶ء) اور حضرت فقیہ اعظم علمائے اہل سنت کے نمائندے تھے۔ اگرچہ یہ مناظرہ مولانا اشرف علی تھانوی یا ان کے کسی وکیل کے نہ آنے کے باعث منعقد نہ ہوسکا، تاہم انجمن حزب الاحناف، لاہور، کی طرف سے علمائے اہل سنت کے اعزاز میں ایک عظیم الشان جلسہ منعقد ہوا۔ اسی طرح جب اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے صاحبزادوں اور دیگر خلفاء اور تلامذہ نے جماعت رضائے مصطفیٰ (دسمبر ۱۹۲۰ء) اور آل انڈیا سنی کانفرنس (مارچ ۱۹۲۵ء) کے پلیٹ فارمز سے مذہب اہل سنت و جماعت کی تبلیغ و اشاعت اور تحریک پاکستان میں عملی طور پر حصہ لینے کا فیصلہ کیا تو حضرت فقیہ اعظم اپنی پیرانہ سالی کے باوجود ان علمائے کرام کے شانہ بشانہ جدوجہد کرتے رہے۔ آپ نے تاریخی بنارس



سنی کانفرنس (اپریل ۱۹۴۶ء) میں بھی بھرپور شرکت کی اور مطالبہ پاکستان اور حصول پاکستان کے لئے علمائے اہل سنت کی کوششوں کی حمایت کا اعلان کیا۔

حضرت فقیہ اعظم کا وصال ۱۵ر جنوری ۱۹۵۱ء کو راولپنڈی میں ہوا۔ ۱۶ جنوری کو بعد نماز عصر، آپ کو کوٹلی لوہاراں (غربی) کی مسجد دارے والی (آج کل اس کا نام مسجد شریفی ہے) کے احاطہ میں سپرد خاک کیا گیا۔

بشکریہ: ماہنامہ "جہان رضا" لاہور، نومبر ۱۹۹۹ء

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

امام عبداللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ، مولانا بدر القادری

روض الریاحین فی حکایات الصالحین

# بزمِ اولیاء

رضا پبلی کیشنز ○ لاہور



کیفیۃ الوصول لرؤیا سیدنا الرسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

# زیارت سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

فضیلۃ الشیخ حسن محمد شداد بن عمر باعمر الحضرمی

مترجم: پروفیسر ضیاء المصطفیٰ قصوری

رضا پبلی کیشنز ○ لاہور

